ین علم و دین کے خدام کا ایک طبقہ ایسا باقی رہا ہے جس کا دامن اس قسم کے دنی چھچھورے اغراض سے پاک تھا، اسی کا نتیجہ تھا کہ مسلمان ایک ایسے نظام تعلیم کے مروج کرنے میں کامیاب ہوئے۔ جس میں کام کرنے والوں کی ایک بڑی جماعت کے سامنے مزد اور صلہ کا سوال کبھی نہیں آیا، میں یہ مانتا ہوں کہ امام ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ کا یہ فتوی کہ قرآن و حدیث کی تعلیم و تبلیغ پر معاوضہ لینا ناجائز ہے، علماً مسلمانوں میں امام کا یہ فتوی مقبول نہ ہو سکا، مجبوراً خود حنفی علماء کو دوسرے ائمہ کے نقطۂ نظر ہی کی پناہ ڈھونڈھنی پڑی، لیکن باوجود فتوئ جواز کے ایک معقول تعداد ہمیشہ ان لوگوں کی پائی گئی، جنہوں نے یہ دیکھ کر کہ معاشی ضرورتیں جب دوسری راہوں سے پوری ہو رہی ہیں تو تعلیم و تعلم کے کاروبار کو رضاکارانہ طور پر انجام دینے کے لیے اُنھوں نے اپنے آپ کو تیار کر لیا۔

اس سلسلہ میں موروثی روایات اور ماحولی آثار کا ہی یہ نتیجہ تھا، ہندوستان میں جب حکومت پر زوال آیا، اور دوسری سلطہ حکومت نے پرانی تعلیم کی سرپرستی کو ترک کر کے ملک میں جدید جامعاتی نظام تعلیم کو مروج کیا، تو باوجودیکہ اس تعلیم کا مسلمانوں کے دینی علوم سے کوئی تعلق نہ تھا لیکن محض اس لیے کہ اسکول اور کالج میں پڑھنے والے طلبہ بھی طالب العلم ہی کہلاتے تھے، شروع شروع میں مسلمان اپنے پرانے دستور کے مطابق ان طلبہ کے قیام و طعام کا انتظام بغیر کسی معاوضہ کے اپنے گھروں میں کرتے تھے، اور صوبوں کا حال تو مجھے معلوم نہیں، لیکن صوبہ بہار کے متعلق تو میں کہہ سکتا ہوں کہ بیس پچیس سال پیشتر تک شہروں اور قصبوں میں شاید ہی کسی مسلمان وکیل

۱؎ پٹنہ میں جان بہادر مولوی محمد حسین وکیل مرحوم جو آخر میں بہار گورنمنٹ میں تعلیمات کے وزیر بھی ہو گئے تھے کم از کم تیس پینتیس سال تک میں نے ان کو دیکھا کہ دس بارہ طالب العلموں کو وہ اپنے یہاں کھانا بھی دیتے تھے اور رہنے سہنے کا ان کے نظم بھی فرماتے تھے، خدا ہی جانتا ہے کہ اللہ کے اس بندہ کی خاموش امداد نے کتنے غریبوں کو بی اے اور ایم اے پاس کرنے کا موقع دیا ان کی وجہ سے کتنے غریب مسلمان خوش حال زندگی تعلیم پانے کے بعد گذار رہے ہیں۔ مولوی صاحب کی یہ واحد مثال نہ تھی بلکہ پٹنہ، مونگیر، بھاگلپور ہر شہر میں ایسے مسلمان ارباب خیر پائے جاتے تھے اور یہ اسی پرانے دستور کا اثر تھا۔

یا محنت کا ذریعہ اسکولوں یا کالجوں میں تعلیم پانے والے غیر مستطیع طلبہ سے خالی رہتا تھا، اگرچہ رفتہ رفتہ بہ تدریج زمانہ نے اس رواج کو مٹانا شروع کیا اور اب اس کی مثالیں کم ہوتی جاری ہیں۔ پھر بھی مسلمانوں میں ابھی اس کی جرأت نہیں پیدا ہوئی ہے کہ یورپ کے رواج کے مطابق معاوضہ لے کر اپنی فیملی میں طالب العلموں کو رکھنے کی ہمت کریں، ممکن ہے کہ کچھ دنوں کے بعد یہ حجاب بھی اُٹھ جائے لیکن ابھی لوگوں کو شرم آتی ہے کہ طالب العلم سے معاوضہ لے کر اس کو دو وقت اپنے ساتھ کھانا کھلائیں، حالانکہ سُنا جاتا ہے کہ یورپ میں بہت سے خاندانوں کی گذر بسر کا ذریعہ یہی رہ گیا ہے، بہرحال اس بحث کو اب اسی نقطہ پر ختم کرتا ہوں، اس کے بعد دوسرے حصہ میں نظامِ تعلیم کے دوسرے ابواب سے بحث کی جائیگی۔ ان شاء اللہ۔

تم المجلد الاوّل



